# فتاویٰ رشیدیہ کامل

مبوب بطرزِ جدید





مصنف:
حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ

مکتبہ رحمانیہ، اقرا سنٹر، غزنی سٹریٹ، اُردو بازار۔ لاہور

## ملفوظات

۱۔ جو لوگ شیعہ کو کافر کہتے ہیں ان کے نزدیک تو اس کی نعش کو ویسے ہی کپڑے میں لپیٹ کر داب دینا چاہیئے اور جو لوگ فاسق کہتے ہیں اُن کے نزدیک ان کی تجہیز و تکفین حسب قاعدہ ہونا چاہیئے اور بندہ بھی ان کی تکفیر نہیں کرتا۔

۲۔ جب کسی زمین غیر وقف میں میّت کے استخوان بوسیدہ ہو جاویں تو زراعت و بناء اس پر درست کہتے ہیں۔ تو درخت کا لگانا چلنا پھرنا سب درست ہوا اور زمین کا کھودنا بھی درست ہوا لیکن اس کی کوئی حد نہیں معین۔ شور زمین میں جلد مردہ بوسیدہ ہو جاتا ہے۔ غیر شور زمین میں بدیر فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ۔ رشید احمد ۱۳۰۱



# مسائل منثورہ!

## انجمن حمایت الاسلام لاہور کی کتابوں کا مرکز

**سوال:۔** انجمن حمایت الاسلام کا مذہب کیا ہے اور اس انجمن نے جو کتابیں اُردو میں دینیات کی تالیف فرمائی ہیں بچوں کو ان کا پڑھانا مفید ہوگا یا نہیں۔

**جواب:۔** انجمن حمایت الاسلام کا مذہب اہل سنّت والجماعت ہے اور ان کی کتابیں دینیات کی اچھی ہیں گو بندہ نے تمام و کمال دیکھا نہیں ہے ان کے پڑھانے سے بچوں کو ان شاء اللہ نفع ہوگا۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

## تقویۃ الایمان و صراط مستقیم

**سوال:۔** کتاب تقویۃ الایمان و ایضاح الحق و صراط مستقیم تینوں کتب کس کی تصنیف سے ہیں اور کتاب حجۃ اللہ البالغہ کس کی تصنیف سے ہے یعنی اس کے مؤلف کون ہیں؟

**جواب:۔** حجۃ اللہ البالغہ حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تالیف

صرف حالت اکراہ کا استثنا کیا ہے اور ماسوائے اس کے اجرائے کلمۃ الکفر بالاختیار کفر میں داخل تھا ہی اور ظاہر ہے کہ اشخاص مذکورہ کا راگ وغیرہ میں ۔۔۔ رے زبان سے نکالنا قبیل اکراہ سے نہیں بلکہ باختیار خود ہے تو ضرور کفر میں داخل ہوگا اور اعانت کفر اور تعلیم اس کی اسی قبیل سے ہے واللہ اعلم بالصواب الراقم خلیل احمد عفی عنہ مدرس مدرسہ عربی سہارنپور۔

صح الجواب قال اللہ تعالیٰ فی کتابہ وتعاونوا علی البر والتقویٰ ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان[1] واتقوا اللہ ان اللہ شدید العقاب واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی۔

محمد عبدالحی
ابوالحسنات

## روافض کا کفر

سوال :۔ روافض یا خوارج کو کافر کہنا جائز ہے یا نہیں اور ان کے ساتھ عقد نکاح وغیرہ کرنا جائز ہے یا نہیں مکروہ تحریمی ہے یا تنزیہی حرام ہے یا غیر حرام اور عندالتقوی کیسا ہے۔



جواب :۔ رافضی کے کفر میں اختلاف ہے جو علماء کافر کہتے ہیں بعض نے اہل کتاب کا حکم دیا ہے بعض نے مرتد کا پس درصورت اہل کتاب ہونے کے عورت رافضیہ سے مرد سنی کا نکاح درست ہے اور عکس اس کے ناجائز اور بصورت ارتداد ہر طرح ناجائز ہوگا اور جو ان کو فاسق کہتے ہیں ان کے نزدیک ہر طرح درست ہے مگر ترک بہر حال اولیٰ ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

---

[1] اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ نیکی اور تقوی پر آپس میں مدد کیا کرو اور گناہ اور ظلم پر مدد نہ کیا کرو۔